جزیرہ نما میں ایک تو لاقون یا کی ریاست تھی۔ اس کے علاوہ اور بھی سی چھوٹی چھوٹی ریاستیں تھیں۔

خاکنائے کورنتھ اور اٹی کا کے شمال میں بیوت یا بابؔ یوشیا کی سرزمین تھی جہاں کئی شہر باہم متحد تھے۔ اور اپنے حکمران کی حیثیت سے ایک مجسٹریٹ منتخب کر لیا کرتے تھے۔ جو بیوٹارچ کے لقب سے یاد کیا جاتا۔ ان شہروں میں سب سے زیادہ اہم تھیبس تھا۔ اہل تھیبس کو دعویٰ تھا کہ ہمارے شہر کا بانی قدموس نام ایک شخص تھا جو منجملہ اُن لوگوں کے تھا جو پہلے پہل آ کے ارض یونان میں آباد ہوئے تھے۔ اُس کی تاریخ یونان کی کہانیوں میں سے لغوترین کہانی ہے۔ چنانچہ اس کی نسبت کہا جاتا تھا کہ اپنی بہن آرِدپا کی تلاش میں یونان چلا آیا۔ اس لئے کہ جیوپٹر ایک بیل کے روپ میں جا کے اسے اقریطش (کریٹ) سے بھگا لایا تھا۔ جس جگہ تھیبس آباد ہے یہاں پہونچ کے ایک اژدہے سے اسکا سامنا ہو گیا۔ جیوپٹر نے اس اژدہے کو مار ڈالا۔ اور اُس کے دانت زمین میں بو دیے، کیونکہ اسے دانتوں کے بونے میں مہارت حاصل تھی۔ وہ اژدہے کے دانت اُگے۔ اور بڑھ کے مسلح سپاہی بن گئے۔ اور آپس میں اس قدر لڑے کہ آخر سب کٹ کے مر گئے۔ اُن میں سے صرف پانچ سپاہی بچ رہے تھے۔ اُنھیں پانچوں نے شہر تھیبس کی بُنیاد ڈالنے میں قدموس کی مدد کی۔ اور یقین کیا جاتا تھا کہ معزز باشندگان تھیبس کی مورثِ اعلیٰ وہی تھے۔ قدموس ڈیونی سوس کا دادا تھا۔ اور اسی قدموس کی نسبت لوگوں کو یقین تھا کہ آدمی کا روپ چھوڑ کے سانپ بن گیا تھا۔

تھیبس کے آخری فرماں روا اے ڈی پوس نے نادانستگی سے اپنے باپ کو مار ڈالا اور اس جرم میں جلا وطن کیا گیا۔ اُس کے بڑھاپے اور اندھے پن کے زمانے میں اُس کی وفادار بیٹی اَن تی غونہ نے تو اس کی بڑی خدمت کی۔ مگر اس کے بیٹے ایک دوسرے سے لڑ مرے۔ چنانچہ اس ناشاد گھرانے کے جرائم اور اُن کے نتیجہ میں اُس کی

بدبختیاں اگاممنون کی تباہی کے واقعات میں دوسرے درجہ پر شعرائے یونان کی طبع آزمائی کے لئے ایک دلچسپ افسانہ تھیں۔ تاریخ کے زمانے میں جیساکہ بیان کیا جاچکا یہاں کی حکومت انتخابی یا جمہوری تھی۔ بے اوشیا والوں کو دوسرے علاقوں کے یونانی بلید اور کند ذہن خیال کرکے اُن کی تحقیر کرتے تھے۔ اگرچہ پنڈار جو یونان کے اعلیٰ ترین شعرا میں شمار کیا جاتا ہے۔ اسی قوم کا تھا۔

یونان کے سب سے زیادہ شمالی ریاست تھس سالی (تھسلی) تھی۔ اور ایپی روس (یعنی (ایپارس) مقدونیہ اور آے ٹولی آجو علاقے کہ اس کی سرحد سے باہر تھے۔ وحشی علاقہ تصوّر کیے جاتے تھے۔ مگر اس تعصب کے ساتھ ہی عام یونانیوں کا یہ حال تھا کہ اپنے ملک کی تنگ سرزمین میں بند نہ رہتے تھے۔ اُن کی معزز قوموں کی بہت سی نوآبادیاں اُن کے قرب وجوار کے جزائر اور نیز ایشیا میں قائم ہوگئی تھیں۔ آیولیا والوں نے ایشیائے کوچک کے شمال و مغربی حصہ پر قبضہ کرلیا تھا۔ آیونیا والے دریا ہے ہرمس اور مے آن ڈر کے درمیان میں جاکر بس گئے تھے۔ جہاں کا صدر مقام شہر اِف موس تھا۔ اس شہر کا عالیشان مندر جس میں آر تے میس یعنی ڈیانا دیوی کی مورت تھی۔ دور دور مشہور تھا۔ یہ ایک کالی مورت تھی۔ اور اس کی نسبت لوگوں کو دعویٰ تھا کہ آسمان سے گری ہے۔ بحر ایجی اَن میں بھی اُن کے بہت سے جزیرے تھے۔ اور یونان کے مغربی جانب بھی چند جزیرے تھے جو اب تک جزائر یونان کہلاتے ہیں۔ ایشیائے کوچک کے جنوب میں دو ڈیا والوں کے بھی کئی شہر تھے۔ لیکن اُن کی خاص نوآبادیاں جزیرۂ صقلیہ میں تھیں جس کا سب سے بڑا شہر سراقوس تھا۔ اور اس کے گرد اور کئی شہر تھے۔ ایطالیا (اٹلی) میں اس کثرت سے یونانی جاکے بس گئے اور رہ پڑے تھے۔ اس کا جنوبی حصہ مدّت دراز تک میگ ناگرے قیا۔ یعنی بڑا یونان کہلاتا رہا۔ اور یہیں شہر سی باریس تھا جس کی کاہلی اور عشرت پسندی ضرب المثل ہو رہی تھی۔ حتیٰ کہ کہا جاتا تھا کہ وہاں کے باشندوں نے اپنے مرغوں کو اس

لیے پکڑ پکڑ کے ذبح کر ڈالا کہ یہ ہمیں سونے نہیں دیتے اور صبح سویرے جگا دیتے ہیں۔

یہ تمام نو آبادیاں یونان کی اصلی ریاست سے تعلقات قائم رکھتی تھیں۔ اور یونان کی عظمت و فلاح کو خود اپنی عظمت و فلاح تصور کرتیں۔ ہومر شاعر یا تو ایشیا میں پیدا ہوا تھا یا جزائر یونان میں سے کسی میں۔ لیکن سات مقامات سے کم نہ تھے جو اس دعوے کے ساتھ لڑ جھگڑ رہے تھے کہ اُس کا وطن ہونے کی عزت ہی ہم کو حاصل ہے۔

لی ڈیا کی فتح کے بعد کیخسرو نے یونان کی بہت سی نو آبادیاں اپنے قبضے میں کر لیں اور دارائے عجم گشتاسپ نے اس کے بعد اور فتحیں حاصل کیں۔ یہاں تک کہ پورا جزیرہ تھا اُس کے زیر فرمان اور اُس کے ممالک محروسہ میں شامل ہو گیا تھا۔ اب اس نے چند جزیروں پر بھی قبضہ کیا۔ اور اس کی تدبیریں کرنے لگا کہ خود یونان کو بھی فتح کر لے۔ ان کوششوں پر اسے سب سے زیادہ ہپ پی آس نے اُبھارا۔ یعنی اثینیہ کے اسی ظالم و دغاباز فرماں روائے جس نے یہاں سے بھاگ کے دربار ایران میں پناہ لی تھی۔ اور جس کی سب سے بڑی تمنا یہی تھی کہ اثینیہ والوں سے انتقام لے۔ اور ان کی تباہی سے اپنے غصّہ کی آگ فرو کرے۔ ایران کی ملکہ آتوس سا کو اثینیہ اور اسپارٹا کی کنیزوں کا بے حد شوق تھا۔ اور خود دارے گشتاسپ ایک کشیدہ قامت حسین و مہ جبین یونانی دوشیزہ کی صورت دیکھ کے مبہوت رہ گیا تھا جو اس وضع و حالت سے جا رہی تھی کہ سر پر پانی کا گھڑا تھا۔ سوت بٹتی جاتی تھی اور ساتھ ہی ساتھ ایک گھوڑے کو بھی لیئے جاتی تھی جس کی لگام اس کی نازک کلائی میں اٹکی ہوئی تھی۔ اس حسینہ کو دیکھ کے گشتاسپ اس قدر محو حیرت ہوا کہ یونان کے حسن و جمال کا دلدادہ ہو گیا۔ اور یہ چیز اس کے لئے فتح یونان کی اور محرک ہوئی۔ پھر جب اُسے یہ خبر پہونچی کہ ۵۰۰ قبل مسیح میں اثینیہ کے یونانیوں کے برتے پر ایشیائے کوچک کے یونانی اُس کے سرداروں کے خلاف بغاوت کے لئے اُٹھ کھڑے ہوئے اور شہر سارڈیس میں آگ لگا دی تو وہ اس

مہم کے لئے بلا تامل اٹھ ہی کھڑا ہوا۔

# پانچواں باب

## یونان پر ایرانیوں کی چڑھائی (سنہ ۱۰۵۹ قبل محمدؐ سے سنہ ۱۰۳۶ قبل محمدؐ تک)

## فصل اوّل

### معرکۂ مارا تھون (سنہ ۱۰۶۱ قبل محمدؐ)

سنہ ۱۰۶۱ قبل محمدؐ میں دارائے ایران نے یونان پر چڑھائی کرنے کی پوری تیاریاں کر لیں اور اپنے والیوں داتیس اور آرتافرنیس (دارد فرمان) کے زیر علم ایک معتد بہ لشکر اور جہازوں کا ایک بیڑا روانہ کر دیا۔ چونکہ ان لوگوں کو خاص اثینیہ پر حملہ کرنے کا حکم تھا۔ لہذا یہ بیڑا آئے ٹی کار کی طرف روانہ ہوا اور ہپ پی آس کی رہبری سے جا کے خلیج مراتھون میں لنگر انداز ہوا۔ جہاں اثینہ کے اور ان کے درمیان صرف پہاڑیوں کا ایک سلسلہ حائل تھا۔

اس یورش کی خبر سنتے ہی اثینیہ والوں نے گرد کی تمام ریاستوں میں آدمی دوڑا کے کمک طلب کی۔ مگر اسپارٹا والے وقت پر نہ پہونچ سکے اور جو لوگ اُن کی مدد کو آسکے وہ ریاست پلاٹیا کا ایک چھوٹا گروہ تھا۔ اثینیہ والے ایرانی غنیم سے تعداد میں بہت کم تھے لیکن اُنھوں نے اس کی پروانہ کی۔ لڑائی کے لئے بہادری سے تیار ہو گئے اور اپنے تمام سپاہیوں کو نبرد آزمائی کے لئے جمع کیا۔ وہاں کے مروجہ قانون کے مطابق فوج دس سپہ سالاروں کے ماتحت تھی۔ اور دسوں کے اقتدارات یکساں تھے جس کی بنا پر ہر سپہ سالار کو باری باری ایک دن فوج کی سپہ سالاری کا حق حاصل تھا لیکن ان دسوں میں سے ایک کو جس کا نام آرسٹی دےس دار سٹائی ڈینر، تھا یہ خیال گذرا کہ اس طرح مقابلہ کیا

گیا تو کامیابی دشوار ہے۔ اس لیے اس نے اپنی باری مِل تی آدے س (مِل شیا دیز) کو دے دی۔ اور اپنی ایک نظیر قائم کر کے دوسرے سپہ سالاروں کو بھی آمادہ کیا کہ اپنی باری چھوڑ دیں۔ اس طرح مِل تی آدے س لڑائی ختم ہونے تک کے لئے لشکر یونان کا سپہ سالار بنا جو ان دنوں اُن میں قابل ترین شخص تھا۔

مِل تیادیس اپنی چھوٹی فوج لے کے مقابلہ کو روانہ ہوا۔ اور پہاڑیوں کے اُس پار آیا جہاں ایرانیوں کے لشکر کا عظیم الشان سمندر لہریں مار رہا تھا۔ یہاں یہ یونانی ایرانیوں کے سامنے صف آرا ہوئے۔ ایرانی لشکر کی صفیں میدان مراتھوں میں اس سرے سے اُس سرے تک پھیلی ہوئی تھیں۔ دونوں حریفوں کا سامنا ہوتے ہی لڑائی چھڑ گئی اور تھوڑی ہی دیر میں میدان جنگ کا خاتمہ ہو گیا۔ کیونکہ یونانی اس قدر جوش میں بھرے ہوئے تھے کہ بغیر اس کے کہ اپنے تیروں یا نیزوں کو جنھیں اکثر پھینک کر مارا کرتے تھے۔ کام میں لائیں۔ یکایک ایرانیوں پر ٹوٹ پڑے اور دست بدست لڑائی ہونے لگی۔ قلب فوج میں یونانیوں کو شکست ہو گئی لیکن اُن کے جناحین یعنی دونوں بازوؤں کے لشکر نے لڑ بھڑ کے فتح حاصل کر لی۔ یہ دونوں جناح اپنے سامنے والے ایرانیوں کو پسپا کر کے جب قلب فوج کی طرف جھکے تو وہاں بھی ایرانیوں کے قدم اُکھڑ گئے اور اُنھیں پوری شکست ہو گئی۔ اب ایرانی نہایت ہی بے ترتیبی و بدحواسی سے بھاگے۔ اور اُن کا ہر شخص اسی کوشش میں تھا کہ کس طرح بھاگ کے جہازوں پر پہونچ جاتے۔ لیکن تعاقب کرنے والے پیچھے ہی لگے ہوئے اور اس قدر قریب تھے کہ ایران کے سات جہازوں پر یونانیوں نے قبضہ کر لیا جو ایرانی فوج کنارے پر رہ گئی تھی کثرت سے ماری گئی۔ بیڑے کا باقی ماندہ حصہ اپنی جان لے کے بھاگا۔ اور خلیج میں چکر کھا کے اثینیہ کے قریب نمودار ہوا۔ تاکہ فتح یاب یونانیوں کے پہونچنے سے پہلے ہی اثینیہ پر قبضہ کر لے۔ لیکن مِل تیادیس شاید اُن کے ارادہ سے واقف ہو گیا تھا کہ جھٹ پٹ کوچ کر کے اثینیہ میں آ گیا۔ اور جس عجلت سے ایرانی آئے

تھے ویسی ہی پھرتی دکھا کے وہ بھی آ پہونچا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ایرانیوں کے بنائے کچھ نہ بنی۔ انھیں یورش کی جرأت ہی نہ ہوئی اور ناکام و نامراد گھروں کو واپس چلے کہ اپنی شکست کی داستان جا کے اہلِ وطن کو سنائیں۔

اثینیہ میں اس فتح پر بڑی خوشیاں منائی گئیں اور مل تیادیس کی بھی بڑی عزت کی گئی۔ مگر وہ اگرچہ ایک بے مثل سپہ سالار تھا مگر اچھے اخلاق کا آدمی نہ تھا۔ تھوڑے ہی زمانہ میں اس پر دغل فصل اور دو فصلی کارروائیوں کی بدگمانی کی جانے لگی۔ اس پر یہ بدگمانیاں ہو ہی رہی تھیں کہ وہ لشکر لے کر جزیرۂ پاروس کے فتح کرنے کو روانہ ہوا۔ وہاں لڑائی میں زخمی ہوا اور اثینیہ میں مجبوراً واپس آیا۔ لیکن یہاں آتے ہی اُس پر یہ الزام لگا کے کہ اس لشکر کشی میں وہ صاف باطن اور نیک نیت نہ تھا۔ ایک مقدمہ قائم کر دیا گیا۔ اور جرم کے ثابت ہو جانے کے بعد عدالت نے اُسے قتل کی سزا دی۔ باوجود اس کے محض اُس کے کارناموں اور قومی خدمات کا لحاظ کر کے یہ سزا پچاس ٹیلنٹ کے جرمانہ سے بدل دی گئی۔ مگر وہ اس رقم کو ادا نہ کر سکا جس کے باعث قید خانے میں ڈال دیا گیا۔ اور وہیں تھوڑے دنوں بعد اُن زخموں کی وجہ سے جو اسے میدانِ جنگ سے واپس لائے تھے مر گیا۔

اِن دنوں اہلِ اثینیہ پر اپنے شہر کے دو معزز لوگوں کا اثر تھا جن پر انھیں بھروسہ تھا ایک تو ارس تے دیس (اسٹانڈ ییز) اور دوسرا تھے مس توق لے مس (تھمسا کلیز) ارس تی دیس عادل کے لقب سے مشہور تھا۔ اس لئے کہ راست بازی اور بے غرضی کے میدان میں اُس کے قدم کو کبھی لغزش نہیں ہوئی تھی۔ اُسے فقط اپنے ملک کی فلاح و بہبود اور اس کی سچی عزت کی آرزو تھی اور بس۔ ذاتی دولتمندی و ترقی کا اُسے بہت ہی کم خیال آتا اس کے مقابل تھے مس توقلیس زیادہ سیانا اور چالاک تھا۔ اسے اثینیہ سے بڑی محبت تھی۔ مگر اُس کی خدمت محض اپنی عظمت اور اپنے اقتدارات کے خیال سے کرتا

لوگوں میں ہر دل عزیز بننے کے لئے راست بازی اور شریف النفسی کا جوہر دکھانے کی عوض وہ اُن کے پاس تحفہ اور ہدیہ بھیجتا اور ان کی خوشامدیں کرتا۔ ایک زمانہ تک وہ ایسی ہی تدبیروں سے لوگوں کے موافق بنانے کی کوششیں کرتا رہا۔ مگر جب دیکھا کہ آرس تی دیس بے کچھ صرف کیے اور بغیر خوشامدوں اور سازشوں کے ہر دل عزیز بنا ہوا ہے اور میرے اغراض و مقاصد میں مزاحم تو اس عادل شخص کی مخالفت پر آمادہ ہو گیا اور اس کے خلاف ایک زبردستی پارٹی قائم کر کے اُسے جماعت سے باہر اور شہر سے جلا وطن کر دیا۔ کہتے ہیں کہ ایک دن یونان کا ایک شریف آدمی جسے معاملات سلطنت میں رائے دینے کا حق حاصل تھا اور کسی دیہات سے آ رہا تھا۔ راستہ میں آرس تی دیس کو ملا آرس تی دیس کو وہ پہچانتا نہ تھا اور چونکہ پڑھا لکھا نہ تھا۔ اس لئے اس سے التجا کر کے کہا۔ اس سیپی کے ٹکڑے پر مجھے اُس شخص کا نام تو لکھ دو جسے میں خارج البلد کرانا چاہتا ہوں اور جب آرس تی دیس نے سیپی ہاتھ میں لے کے نام پوچھا تو آرس تی دیس ہی کا نام یعنی اُسی کا نام بتایا۔ آرس تی دیس نے بے تکلف نام لکھ دیا اور وہ سیپی اُس کے حوالے کر کے پوچھا۔ آرس تی دیس کے لوگ کیوں جلا وطن کرتے ہیں؟ اُس نے کہا" میں اس بارے میں تو کچھ نہیں کہہ سکتا۔ لیکن مجھ سے سچ پوچھو تو یہ کہوں گا کہ اُسے عادل سُنتے سُنتے اس قدر اُکتا یا اور تنگ آ گیا ہوں کہ چاہتا ہوں کہ اُس سے کسی طرح پیچھا چھوٹ جائے۔"

الغرض کثرت آرا کی بنا پر جو غالباً کسی صحیح اُصول پر نہ ہو گی۔ آرس تی دیس اثینیہ سے جلا وطن کیا گیا۔ اور اس کے خارج البلد ہوتے ہی تھے مس توقیس سلطنت میں سب سے بڑا صاحب اثر شخص ہو گیا۔

اکیس شی لوس جو سب سے بڑا مصنف ٹریجڈیوں یعنی حسرتناک ناٹکوں کا گزرا ہے انھیں دنوں اثینیہ میں رہتا تھا۔ شراب کے دیوتا ڈیونی سوس یعنی بیچوس کی جاترا

میں معمول تھا کہ اس دیوتا کی عزت یادگار میں ہمیشہ ناچ گانا ہوا کرتا اور لوگ۔ دیوتاؤں یا معزز و نامور یا ہیروؤں کے بہروپ میں آ کے تقریریں کیا کرتے۔ ان تقریروں نے چند روز کے اندر مکالمہ کی صورت اختیار کر لی اور اسی عنوان سے ٹریجڈیوں کا کھیل جو یونان کی قدیم کہانیوں پر مبنی تھا شروع ہوا۔ اکیس شی لوس کی بعض ٹریجڈیاں جو دستِ بُردِ زمانہ سے بچ کے آج تک محفوظ رہ گئی ہیں اور ہمارے ہاتھ میں ہیں، نہایت اعلیٰ درجہ کی ہیں اور دُنیا کی اعلیٰ ترین شاعری کا نمونہ ہیں اور اس عہد قدیم کے سارے مستند لٹریچر کی بہ نسبت اُن سے اس بات کا زیادہ پتہ لگتا ہے کہ ان پُرانے یونانیوں کو اس قادرِ مطلق کی کس قدر تلاش تھی جس کا اُنھیں پتہ نہیں لگا تھا۔

## فصلِ دوم

### معرکۂ تھرموپلی (سنہ ۱۰۵۶ قبل محمدؐ سے سنہ ۱۰۵۱ قبل محمدؐ تک)

میدان مراتھون میں یونانیوں کو فتح حاصل ہو جانے سے صرف اتنا ہوا کہ ایرانیوں میں زیادہ کدوکاوش اور انتقام کی پُرجوش خواہش پیدا ہو گئی۔ اور دارِ یوس نے یونان پر دوبارہ چڑھائی کرنے کے واسطے بڑی بڑی تیاریاں کیں لیکن اس مُہم کے پورے ہونے کی نوبت نہیں آنے پائی تھی کہ سنہ ۱۰۵۶ قبل محمدؐ میں وہ دُنیا سے رُخصت ہو گیا۔ یقین کیا جاتا ہے کہ مجموعۂ عہدِ قدیم (توراۃ) کی کتاب "عزرا نبی" میں جس بادشاہ کا ذکر آیا ہے اس سے یہی بادشاہ دارِیوس مُراد تھا۔ اس نے سماریہ والوں کو اس بات سے روکا کہ ہیکل سلیمانی کے از سرِ نو تعمیر کرنے میں بنی اسرائیل کے مزاحم ہوں۔ اور انھیں ستائیں۔

اس کا جانشین اور مالک تاج و دیہیم کیخسرو ہوا جسے یونانی لوگ زرک سیز کہتے ہیں۔ حضرت دانیال پیغمبر نے پہلے سے خبر دے دی تھی کہ "چوتھا بادشاہ سائرس کے بعد سب سے زیادہ باعظمت و جلال ہوگا۔ اور اپنی قوت سے وہ سب لوگوں کو اپنی

دولت حشمت کی بدولت یونان کے خلاف اُٹھا کے کھڑا کر دے گا۔" لہذا دیکھنا چاہیئے کہ یہ پیشین گوئی کیوں کر پوری ہوئی :

کیخسرو نے بڑے جوش و خروش سے لڑائی کی تیاریاں کیں۔ جہازوں نے ساحل ہی ساحل جو سفر کیا اس لئے کہ اس وقت کے جہازرانوں کو اس کی ہرگز جرأت نہ ہو سکتی تھی کہ بہ خطِ مستقیم روانہ ہو کے بحر ایجین کے پار ہو جائیں۔ اس میں اکثر طوفان سے سابقہ رہا اور جہاز خطرے میں مبتلا رہے جس وقت یہ بیڑا کوہ آتھوس کی سنگستانی راس کا چکر کاٹ رہا تھا۔ کیخسرو نے حکم دیا کہ زمین اور پہاڑوں کو کاٹ کے ایک اتنی وسیع نہر نکالی جائے کہ اس میں سے ہو کے اس کے جہاز گزر جائیں۔ کہتے ہیں کہ اُس نے پہاڑ کے دیوتا کے پاس اپنا ایک ایلچی بھیجا اور اسے حکم دیا کہ میرے کاریگروں اور نہر کھودنے والوں کے راستہ میں چٹانیں اور پہاڑ نہ آئیں ورنہ تمھارا یہ پہاڑ کاٹ کے گرایا اور سمندر میں پھینک دیا جائے گا۔ کیخسرو نے ایک پُل ہلسپانٹ یعنی آبنائے ڈارڈینلیز پر بھی تعمیر کرایا جو ایک میل لمبا تھا۔ یہ پُل جہازوں کو دوہری قطاروں میں باندھ کے اور لنگروں کے ذریعہ سے انھیں اپنی جگہ پر روک کے بنایا گیا تھا۔ اس طرح جہازوں کی دو صفیں قائم کر کے اُن پر دو سڑکیں نکالی گئیں۔ اتفاقاً اسی زمانہ میں ایک طوفان آیا اور سمندر کے تلاطم سے اُن جہازوں کی ترتیب میں فرق پڑا تو کیخسرو نے غصہ میں آ کے موجوں کو پٹوایا۔ اور ایک زنجیر سمندر میں ڈال کے خیال کیا کہ موجوں کے پاؤں میں بیڑیاں ڈال دی گئیں اور بڑے بڑے کاریگر اس جرم میں کہ سمندر نے اُن کے کام کو کیوں بگاڑ دیا، یا تو کوڑوں سے پٹوائے گئے یا جان سے مار ڈالے گئے۔

پُل کے اُس پار اُتر کے اس کے نکاس ہی پر ایک اونچا تخت بچھا کے کیخسرو بیٹھ گیا تاکہ اپنی فوج کا معائنہ کرے۔ ہر قوم جب سامنے سے گزرتی تو دیوان اس کا نام اور پتہ پڑھ کے سُناتا۔ اس کے علم کے پیچھے ہزاروں گروہوں کا مجمع تھا۔ دس ہزار

خاص ایرانی سوار تھے جو غیر فانی کہلاتے تھے۔ اُن کے لباس پر سونے چاندی کا کام جگ مگ جگ مگ کر رہا تھا۔ اسیریا والوں کے ہاتھوں میں لکڑی کے گرز تھے ہندوستانی روئی کے خلوکے پہنے ہوئے تھے۔ لیڈیا والوں کے اسلحہ یونانیوں کے ہتھیاروں سے ملتے جلتے تھے۔ عربی سواروں کے ہاتھوں میں کمانیں تھیں۔ حبشی جن کے کالے پنڈے آدھے لال اور آدھے سفید رنگے ہوئے تھے اُن کے ہاتھوں میں نیزے تھے جن کی نوکوں پر بارہ سنگھوں کے سینگ چڑھے ہوئے تھے۔ یہ تو خشکی کی فوج تھی جس کے مقابل سمندر میں نہایت ہی ہنرمند فینیقی جہازران تھے طلوع ہونے والے سورج کی شعاعوں میں اپنے جہازوں کو حرکت دے رہے تھے خلقت کے اس مجمع عظیم کو دیکھ کے کیخسرو کی آنکھوں میں آنسو ڈبڈبا آئے اور دل میں یہ خیال گذرا کہ چند ہی سال کے اندر ان تمام لوگوں میں سے ایک بھی روئے زمین پر باقی نہ ہوگا۔ مگر یہ ایک وقتی خیال تھا۔ عبرت ہوئی مگر یہ نہ ہوا کہ اُس کی اولوالعزمی کے حوصلہ میں ذرا بھی فرق آتا، یا جس خلقت عظیم کو تقدیری فیصلہ کی طرف لیے جاتا تھا۔ اُس میں سے ایک متنفس کے بچانے کی بھی کوشش کرتا

اسی اثنا میں اہلِ یونان نے جن کا حوصلہ مراتھوں کی فتح سے بڑھ گیا تھا۔ اس خطرے کا سامنا کرنے کے لئے باہم ایکا کر کے کونسل کی اطاعت قبول کر لی جو کہ کورنتھ میں جمع ہوئی تھی۔ پہلا مقام جس کے بچانے اور جہاں جم کے لڑنے کا انھوں نے ارادہ کیا۔ وہ تھرموپلے تھا۔ یہ کوہ اِٹے ٹا کی نہایت تنگ گھاٹی تھی اور خشکی کی راہ سے ارض یونان میں داخل ہونے کا ایک یہی راستہ تھا۔ اس لئے کہ اس راستہ کے سوا اور سب طرف ناقابل گذر کوہستان تھا۔ اور ساحل بحر کے قریب ایسی گہری دلدل تھی کہ اُسے طے کر کے پار ہونا بالکل غیر ممکن تھا۔

اسپارٹا کے دو بادشاہوں میں سے ایک کے ذمّہ جس کا نام لے اونی ڈاس تھا، یہ خدمت کی گئی کہ اس گھاٹی کو حریف کے قبضہ سے بچائے اور وہیں ایرانیوں کا مقابلہ کرے

وہ اسپارٹا کے تین سو جوانوں اور دیگر ریاست ہائے یونان کے چند اور گروہوں کو لے کے تھرموپلی میں پہونچا۔ ایرانیوں کے لشکر کا دریائے مواج جب یہاں تک پہونچا تو انھوں نے گھاٹی کے اندر اِن چند اسپارٹا والوں کو اس حال میں دیکھا کہ بعض تو اپنے ہتھیاروں کو رگڑ رگڑ کے چمکا رہے ہیں اور بعض بالوں میں کنگھی کر رہے ہیں جیسا کہ ہر لڑائی کے پیشتر اُن کا معمول تھا کیخسرو نے ایک آدمی بھیج کے اُنھیں حکم دیا کہ یہاں حاضر ہو۔ اور ہتھیار ڈال دو۔ لے اونی ڈاس نے جو اہلِ اسپارٹا کے مذاق کا مکمل نمونہ تھا کمال سادگی اور بے پروائی سے جواب دیا: "تو آپ خود ہی آ کے لے لیجیے"۔

اس جواب کے بعد کیخسرو میں بھلا ضبط کی کہاں تاب تھی۔ فوراً حملہ کا حکم دے دیا۔ مگر باوجودیکہ ایرانی مسلسل تین روز تک حملہ اور یورشیں کرتے رہے کسی طرح قابض نہ ہو سکے۔ یہ ایک تنگ مقام تھا جہاں فقط چند ہی آدمی ایک وقت میں سامنے ایک مقابلہ کر سکتے تھے۔ اس سبب سے ایرانی اپنی کثرت سے کوئی فائدہ نہ اُٹھا سکے۔ مشرق کے خود مختار شہنشاہ کے سپاہی جو غلاموں سے زیادہ وقعت نہ رکھتے تھے بار بار حملہ کرنے کے لئے ہنکائے اور بڑھائے جاتے تھے۔ مگر صرف اس لئے کہ اُن چند آزاد بہادروں کے ہاتھ سے زخمی ہو کے اور کاری وار کھا کے جانیں دیں جو اپنے وطن اور اپنے بال بچوں کی حمایت میں سچے دل سے لڑ رہے تھے کیخسرو کو یہ حالت دیکھ کے غصہ بھی تھا اور ایک گونا نا اُمیدی بھی اس کے دل میں پیدا ہو چلی تھی۔ اسی اثنا میں یونانیوں کا ایک قومی نمک حرام جو اس ملک کا رہنے والا اور اس سرزمین سے خوب واقف تھا ایرانی لشکر گاہ میں آیا اور ایرانیوں سے کہا: "میں آپ کو ایک اور راستہ سے جو ذرا چکر کا ہے پہاڑ کے اُس پار پہونچا دوں گا۔ اور آپ کو موقع حاصل ہو جائے گا کہ ان اسپارٹا والوں پر آگے پیچھے دونوں طرف سے حملہ کر کے انھیں مغلوب و مقہور کر دیجیے"۔

اس کے دوسرے دن صبح تڑکے ہی لے اونی ڈاس کو خبر پہونچی کہ حریف کو راستہ مل

گیا۔ اور اب دشمنوں پر کوئی زور نہ چل سکے گا۔ بلکہ وہ قطعاً غالب آجائیں۔ اگرچہ اسے ابھی واپس جانے کا موقع حاصل تھا۔ مگر یہ بات اسپارٹا والوں کی عادت وشان کے خلاف تھی کہ لڑائی میں دشمن کی طرف سے منہ پھیریں۔ خلاصہ یہ کہ لی اونی ڈاس مع اپنے تین سو اہل اسپارٹا اور سات سو تھس پیا والوں کل ایک ہزار ہمراہیوں کے جنھوں نے مرتے دم تک رفاقت کا وعدہ کیا تھا اپنے دوستوں سے رخصت ہوا اور مرنے کے لئے تیار ہو گیا آخر کار پشت کی طرف سے بھی ایرانی آپہونچے اور دونوں جانب سے اُن پر نرغہ ہوا۔ اب یونان کے ان ایک ہزار بہادروں پر ہزاروں برچھوں اور گرزوں کی دوہری بار پڑ رہی تھی۔ سب سے پہلے لیونی ڈاس مارا گیا۔ جس کے گرتے ہی اس کے وفادار اہل اسپارٹا نے اُس کی لاش بچانے کی کوشش کی اور سب اسی کوشش میں لڑتے ہوئے اپنے سردار کی لاش کے گرد ڈھیر ہو گئے۔ مگر اپنے خون کا انتقام اُنھوں نے مرنے سے پہلے اپنی زندگی ہی میں لے لیا اس لئے کہ ان سرکش جانبازوں کی لاشوں کے گرد ایرانیوں کی لاشوں کا بھی ایک بڑا بھاری انبار لگا ہوا تھا۔ اور دونوں جانب کے مقتولوں میں تعداد کا جو نمایاں فرق تھا وہ ان پُرانے یونانیوں کی عظمت کو رہتی دُنیا تک برقرار رکھے گا۔

## فصل سوم

### کیخسرو کی شکست (۵۱ء قبل محمدؐ سے ۱۰۳۶ء قبل محمدؐ تک)

تھرموپی لے کی گھاٹی کے ہاتھ سے نکل جانے کی خبر پہونچی تو کورنتھ کی کونسل نے ارادہ کیا کہ جزیرہ نمائے کورنتھ اور یونان کے درمیان میں جو خاکنائے واقع ہے اس میں اِس سرے سے اُس سرے تک ایک دیوار کھینچ کے علاقہ پے لے پون نے سوس کی حفاظت کریں۔ اس تجویز کی رو سے اے تھنیا جو اسی طرف واقع تھا۔ گویا دشمنوں کے ہاتھ میں دے دیا گیا تھا اور اس کے تباہ وسمار ہو جانے کا اندیشہ تھا۔ لہذا لوگوں نے ڈلفی میں جا کے

فال دیکھی اور دیوتا کے سامنے یہ سوال پیش کیا کہ "اس آنے والی آفت سے بچنے کی کون تدبیر ہے؟"
جواب ملا کہ "اس شہر کی قسمت میں تو تباہ ہی ہونا ہے۔ مگر ایک چوبی دیوار اہلِ شہر کو بچا لے گی۔
اور شہر سلامیس میں عورتیں لاولد ہو جائیں گی۔

اب اس جواب کے معنی لگائے جانے لگے۔ بعض نے خیال کیا کہ چوبی دیوار سے مُراد یہ ہے کہ شہر اثینیہ والے آکروپولیس میں جا کے پناہ لیں جو ایک دفعہ لکڑیوں کا ایک جنگلہ چاروں طرف قائم کر کے کسی حریف کے حملوں سے بچایا گیا تھا۔ لیکن تھےمس توکلیس نے انھیں یہ خیال دلایا کہ اُن کی لکڑیوں کی دیوار سے مُراد اُن کے جنگی جہاز ہیں۔ اور اس فال کا یہ مطلب ہے کہ ہم سب شہر سے نکل جا کے جہازوں پر چلے جائیں۔ سوا اُن چند لوگوں کے جنھیں پہلی رائے سے اتفاق اور شہر ایکروپولیس میں پناہ ملنے کا یقین تھا۔ سب نے آخری تجویز کو پسند کیا کہ جہازوں پر جا کے پناہ لیں۔ چنانچہ عورتیں اور بچے تو جہازوں پر لاد لاد کے مقامات آےجی نا اور تِرِ زے نہ میں پہونچا دیے گئے اور مرد جہازوں پر سوار ہو کے باقی ماندہ یونانی بیڑے کے قریب ٹھہرے جو جزیرۂ سالامیس کے پاس تھا۔

اب ایرانیوں نے آگے بڑھ کے شہر اثینیہ کو بغیر اس کے کہ کوئی مقابل و مزاحم ہو مسمار کر دیا۔ مکانوں میں آگ لگا دی مورتیوں اور تمام آرائش کی چیزوں کو لوٹ لیا اور دوسری طرف ساحل پر اُن کا بیڑہ اس عظمت و شان سے اور ایسے کثیر التعداد جہازوں کو لئے ہوئے سالامیس کی جانب بڑھا کہ بعض یونانی ہمت ہارنے لگے۔ اور اُن میں تجویزیں ہونے لگیں، کہ جب تک ایرانی جہاز خلیج سونی اوم میں پہونچیں پہونچیں ہم اپنے جہازوں کو کہیں اور بھگا لے جائیں۔ وہ اسی تذبذب اور تردد کے عالم میں تھے کہ کسی اجنبی شخص نے آکے تھےمس توکلیس کو الگ بلوایا۔ یہ آرس تے دیس تھا جس نے اپنے وطنی حریف سے کہا: "تھےمس توکلیس ہم تو آپس میں جیسے دشمن ہیں ویسے ہی دشمن بنے رہیں۔ لیکن ہمارا تمھارا مقابلہ اس بات میں ہو کہ وطن کی بہترین خدمت کون کر سکتا ہے۔ میں یہ کہنے کو آیا ہوں کہ یہ گفتگو فضول ہے کہ

سالامیس کو چھوڑ دیا جائے یا نہ چھوڑا جائے کیونکہ اب ہم چاروں طرف سے گھرے ہوئے ہیں اور اسی صورت میں بھاگ بچ سکیں گے جب کہ دشمنوں کے جہازوں کی صفیں توڑ کے اپنا راستہ نکالیں"۔

اور یہ بالکل سچ تھا۔ اس لئے کیخسرو کے جہازوں کا بیڑا سر پر آپہونچا تھا اور اس نے پورا محاصرہ کر کے خلیج کا راستہ ایسا بند کر دیا تھا کہ آرس تی دیس بھی بڑی مشکلوں سے رات کے اندھیرے میں یہ خبر دینے کے لئے آسکا تھا۔ اس بحری لڑائی کا تماشا دیکھنے کے لئے کیخسرو نے قریب کے سلسلۂ کوہ کی ایک بلند چوٹی پر اپنا تخت بچھوایا تھا تاکہ اپنے بہادروں اور جہاز رانوں کی فتحمندی کا تماشا دیکھے۔ مگر جو تماشا اُسے نظر آیا وہ اس کی اُمید و آرزو کے بالکل خلاف تھا۔

اس دریائی لڑائی میں حملہ کی ابتدا یونانی سپاہیوں نے کی اور بہت جلد دیکھتے ہی دیکھتے اُنھوں نے کامل فتح حاصل کر لی۔ تقریباً دو سو جہازوں کو انھوں نے ڈبو دیا یا پکڑ کے اپنے قبضہ میں کر لیا باقی ماندہ جہاز اِدھر اُدھر منتشر ہو گئے اور بھاگ گئے۔ کیخسرو کا اتنا بڑا نقصان ہوا تھا اور اس معرکہ میں اپنی قسمت یوں ناگہاں بگڑتی نظر آئی تھی کہ اُسے خود اپنی جان خطرے میں نظر آئی۔ اور سوا اس کے اُس سے کوئی بات نہ بن پڑی کہ اپنے بیڑے اور فوج کے ایک حصہ کو اپنے والی اور ستریپ مَردونی اوس کی ماتحتی میں چھوڑ کے ایران واپس چلا گیا۔

مَردونی اوس نے موسم سرما تھسلی میں بسر کیا۔ اور اُس کے بعد پھر فوج لے کے جنوبی یونان کی طرف بڑھا پلاطیہ کے تاریخی میدان میں حریف سے مقابلہ ہوا۔ اس لڑائی میں بھی قسمت مشرقی حملہ آوروں کے خلاف تھی۔ اسپارٹا والوں نے اپنے بادشاہ پوسانی اس کے زیر علم اور مَردونیوس میدان میں مارا گیا۔ اس موقع پر یونانیوں نے سونے اور جواہرات کی مقدار کثیر۔ نرم و نازک قالینوں، گچھوں اور ہر قسم کے مشرقی سامان عیش کو شکست خوردہ ایرانیوں کی لشکر گاہ میں پہلے پہل دیکھا۔ اور اُن چیزوں پر نفرت و حقارت کی نظر ڈالی۔ کیونکہ انھیں چیزوں

کی وجہ سے ایرانیوں کو نقل و حرکت میں بڑی زحمتیں اور دشواریاں پیش آیا کرتی تھیں۔ بد قسمت بقیتہ السیف ایرانی جو بڑی مشکلوں سے جانبر ہو سکتے تھے اپنی جانیں لے کے بھسلی، اور تھریس میں پہونچے اور وہاں سے بڑے بھاری نقصان اٹھائے اور طرح طرح کی مصیبتیں جھیلنے کے بعد انھیں وطن کی صورت دیکھنا نصیب ہوئی۔

ان بلاؤں کے دفع ہونے کے بعد اہل اثینیہ اپنے پیارے شہر میں واپس آئے، اور اس کی منہدم اور ویران عمارتوں کو انھیں پہلے آثار پر پھر تعمیر کیا۔ اور پہلے سے زیادہ شان و شوکت کے ساتھ قائم کیا۔ تھے مس توق لیس نے شہر کے از سر نو تعمیر کرنے اور خوش نما بنانے میں اپنے بیش بہا مشوروں سے بڑی مدد دی۔ لیکن اس کارفرمائی میں اس کا حوصلہ اور اس کے دعوے روز بروز بڑھتے جاتے تھے اور یہ چیز اہل شہر کو ناگوار گزری۔ چنانچہ ۱۲؁ قبل محمد میں وہ یونان سے جلا وطن کر دیا گیا۔ تقریباً اسی زمانہ میں اسپارٹا کا حکمران پوسانی آس جو اپنی منقسمہ حکومت اور صرف برائے نام بادشاہی سے خوش نہ تھا۔ اس بات کی سازش کرتا نظر آیا کہ کنیختر و پھر یونان پر چڑھائی کرے مگر جیسے ہی دیکھا کہ میرا جرم کھل گیا ہے بھاگ کے ایک مندر میں چھپ رہا۔ اسپارٹا والوں کو اس کی جرأت تو نہ ہوئی کہ اسے شوالے سے زبردستی نکالیں مگر چاروں طرف سے گھیر لیا اور باہر نکلنے کے سب راستے بند کر دیے۔ چنانچہ وہ اسی بت خانہ میں فاقہ کر کے اور سوکھ سوکھ کے مر گیا۔ اس سازش میں تھے مس توق لیس بھی شریک تھا۔ جیسے ہی اس کا حال کھلا بھاگ کے علاقہ مولوس سی میں چلا گیا جو بحر اڈریاٹک کے ساحل پر واقع تھا۔ وہاں کے بادشاہ ادمے طوس اس کے خون کا پیاسا ہو رہا تھا۔ جس کے باعث تھے مس توتلیس سے سوا اس کے کوئی تدبیر نہیں بن پڑی کہ اس کے گھر کے اندر گھس گیا۔ گھر کے دیوتاؤں کے درمیان قربان گاہ کا جو آتش خانہ تھا اس پر جا کے بیٹھ گیا۔ بادشاہ مولوس سی کے ایک ننھے بچے کو پکڑ کے اپنے دونوں گھٹنوں میں دبا لیا اور فریاد کی کہ "مجھے امان دی جائے" ملک کا عام قاعدہ تھا کہ جو کوئی اس طریقہ سے پناہ مانگتا اس کی درخواست قبول کرنے میں

تامّل نہ کیا جاسکتا۔ الغرض یوں تھے مس توقلیس خود اپنے ایک جائی دشمن کی پناہ میں آگیا۔

چند روز بعد وہ یہاں سے بھاگ کے دارائے عجم کے پاس ایران میں پہونچا جو اس سے نہایت لطف و کرم کے ساتھ پیش آیا اور یونان کے فتح کے متعلق اس نے جو نئی تدبیریں بتایئں ان کو تاجدارِ عجم نے بڑے شوق سے سُنا۔ دربار ایران میں اس کی بڑی قدر و منزلت ہوئی۔ بادشاہ کے ندیمان خاص میں شامل ہوا اور بڑے تزک و احتشام اور شان و شوکت سے رہنے لگا۔ لیکن باوجود اس عالمی مرتبگی اور عیش و عشرت کے اس کے کانشنس پر سے بار نہ ہٹتا تھا۔ خود اپنی نظر میں حقیر تھا۔ اور دل سے یہ خیال نہ مٹتا تھا کہ میں اپنی قوم سے دغابازی کرنے والا بدنصیب جلاوطن ہوں۔ اور یہ روحانی تکلیف کسی طرح دور نہ ہوئی تو خود ہی زہر کھا کے اپنی زندگی کا خاتمہ کر دیا۔

اس کے مقابل ارس تی دیس عادل کا معاملہ بالکل جداگانہ تھا۔ ہم وطنوں کی ناراضی اُسے بھی برداشت کرنی پڑی۔ مگر اُس نے اُسے اور ہی طریقہ سے برداشت کیا۔ اپنی فیاضیوں سے اُس نے لوگوں کو باور کرا دیا کہ میرے حق میں کیسی ناانصافی کی گئی تھی۔ پھر وطن میں واپس آنے کے بعد جب اس نے ملک کی عظمت و ناموری کو برقرار رکھنے میں اپنے استقلال کو ثابت کر دیا تو اُس کی خیر خواہی وطن کا ہم وطنوں کو اور زیادہ یقین ہو گیا۔ آخر اطمینان و عزت کی ایک طولانی زندگی بسر کرنے کے بعد اُس نے اپنی راستبازی کی پاک و صاف زندگی ختم کی۔ اور اپنے واقعات زندگی کو ملک کے حق میں ایک اعلیٰ درجہ کا قانون بنا گیا۔

کیخسرو ۴۳۶ قبل محمدؐ میں مرگیا۔ اور اس کا بیٹا ارتا زرکشیز (ارجاسپ) جو کہ لون جی مانوس۔ یعنی لمبے بازوؤں والے کے لقب سے یاد کیا جاتا تھا۔ باپ کی جگہ سریر آرائے سلطنت ہوا۔ توراۃ میں یہ دونوں بادشاہ اخشویرش کے نام سے یاد کیے گئے ہیں اور انھیں میں سے ایک حسین اسرائیلیہ ملکۂ استیر کا شوہر تھا۔ گو یہ امر یقینی طور پر نہیں بتایا جاسکتا کہ وہ باپ تھا یا بیٹا۔

مگر جو کچھ واقعات بیان کیے گئے سب یونانیوں کی زبانی ہیں جن کی وقعت دولت عجم کے مقابلہ میں ادنیٰ درجہ کے چھوٹے زمینداروں سے زیادہ نہ تھی۔ ایرانیوں نے سکندر سے پہلے یونان کو کبھی قابل لحاظ ہی نہیں تصور کیا۔ ممکن ہے کہ کسی موقع پر یونانیوں نے دولت عجم کے سرحدی والیوں یا حکمرانوں پر غلبہ حاصل کر لیا ہو۔ لیکن جس اہمیت کے ساتھ کیخسرو کی فوج کشی کے واقعات یونانیوں نے بیان کئے ہیں اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اپنے قومی کارنامے بیان کرنے میں انھوں نے بے انتہا مبالغوں سے کام لیا ہے۔ ایرانیوں میں اپنے ملک کی بہت سی تاریخیں موجود تھیں۔ جن کا خلاصہ شاہنامہ فردوسی ہے۔ اس میں ان واقعات کی طرف کوئی معمولی اشارہ بھی نہیں پایا جاتا ہے۔

تاہم اس میں شک نہیں کہ اب عشرت پرستی نے ایرانیوں کو بہت عیش طلب اور کاہل بنا دیا تھا۔ اور کیخسرو کے بعد پھر اُن میں سوا ظاہری شان و شوکت اور تزک و احتشام کے فتحمندی اور اولوالعزمی کے واقعات بہت ہی کم نظر آتے ہیں۔ عالیشان محلوں اور حرم سراؤں کی نازک مزاجیوں کی وجہ سے اب ان کا جوش مُردہ ہو گیا تھا۔ اسی کے ساتھ اپنی بے روک طبیعت اور اپنے غیظ و غضب کی وجہ سے وہ سخت بے رحمی کے مظالم کرنے لگے تھے اور ان کی حالت روز بروز زیادہ خطرناک ہو جاتی تھی۔ یہاں تک کہ انتقام کا وقت آ گیا۔ اور ان کی سلطنت تباہ ہوئی۔ اور اُن کی حالت کے اس انقلاب نے ہوا کا ایسا رُخ پلٹا کہ بجائے اس کے تاجداران فارس اثینیہ پر فوج کشی کریں ایک یونانی حکمران کے دل میں بابل پر حملہ کرنے کا حوصلہ پیدا ہو گیا۔

---

# چھٹا باب

## ریاست ہائے یونان (سنہ ۱۰۰۳ قبل محمدؐ سے سنہ ۹۳۲ قبل محمدؐ تک)

## فصل اوّل

### پلے لوپون نے شعبیہ والوں کی لڑائی (سنہ ۱۰۰۲ قبل محمدؐ سے سنہ ۹۷۵ قبل محمدؐ تک)

ایرانیوں کی حملہ آوری کی تاریخ میں یونان جیسا نظر آتا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر یونانی لوگ، باہم متحد ہو جاتے تو پھر انھیں دُنیا کی کوئی قوت مغلوب نہ کر سکتی۔ لیکن وہ متعدد چھوٹی چھوٹی ریاستوں میں بٹے ہوئے تھے۔ اور اُن ریاستوں میں بھی مختلف پارٹیوں کی خلل اندازی کی وجہ سے آئے دن پھوٹ پڑتی رہتی۔ نہ کوئی ایسا ایک اُصول تھا جس پر سب کا عمل درآمد ہوتا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ انھوں نے اپنی قوتیں ان نزاعوں میں ضائع کر دیں۔ اور کوئی ایسا کام نہ کر سکے جو اُن کے بڑے بڑے کارہائے نمایاں کے شایان ہوتا۔ اور آخر کار تنزل میں پڑ کے غیر دول کے ماتحت اور مطیع فرمان ہو گئے۔

زرکشیز کے ناکام واپس جانے کے بعد کا زمانہ اثینیہ والوں کی تاریخ کا روشن ترین زمانہ تھا۔ تین بڑے ٹریجڈی (پُرحسرت نظمیں) لکھنے والے مصنفین ایس چی لس سوفوق لیس اور اری پی دلیس نے اسی زمانہ میں اپنی نظمیں تصنیف کیں۔ ہے رودوطوس نے عین اسی عہد میں اپنی تاریخ تکمیل کو پہونچائی۔ تھوقی دی دیس انھیں دنوں اپنی تصنیف کا آغاز کر رہا تھا۔ فی دی آس۔ اسی وقت اپنی بے مثل بُت تراشی کا کمال دکھا رہا تھا۔ اور پی ری کلیس جو دُنیا کے قابل ترین اشخاص میں شمار کیا جاتا ہے۔ اسی دور میں عام ملکی معاملات میں لوگوں کی رہنمائی کر رہا تھا۔ اس میں شک نہیں کہ اس میں اولوالعزمی تھی اور عظمت و شوکت کا شوق رکھتا تھا لیکن اُس کے ساتھ ہی اپنے شہر اور ملک یونان کے ساتھ سچی محبت رکھتا تھا۔ اور اُس میں اثینیہ

والوں کے دل اپنے ہاتھ میں لے لینے اور اُن کو اپنا فریفتہ کر لینے کی ایسی اچھی قوت تھی کہ درمیان میں جو تھوڑا سا فرق پڑ گیا تھا اُس کے سوا چالیس سال تک برابر وہی اُن کی نسلوں کو چلاتا رہا۔

اتھینیہ اور اسپارٹا والوں میں مدت سے ایک رقابت پیدا ہو گئی تھی۔ یہ فقط آرِس تی دیس اور اس کے دیگر عقلمند اہلِ اتھینیہ کے تحمل و بُردباری کا نتیجہ تھا کہ اس بارے میں کوئی جھگڑا نہیں پیش آیا کہ دونوں شہروں میں سے کس کو فوقیت حاصل ہے اور کس کی عظمت زیادہ مانی جائے۔ لیکن آخر کار ۱۰۰۳ قبل محمدؐ میں کورنتھ اور یونانی جزیرہ کورسی را میں جسے فی الحال کورفو کہتے ہیں ایک نزاع پیدا ہوئی۔ اسپارٹا والوں نے کورنتھ والوں کی طرفداری کی اور پے ری قلیس کے اُبھارنے سے اتھینیہ والے اس جزیرے والوں کے حمایتی بن گئے۔

اس بنا پر جو لڑائی شروع ہوئی وہ مسلسل ستائیس برس تک قائم رہی جو کہ تاریخ یونان میں جنگ پے لوپون نےسی ان کے نام سے یاد کی جاتی ہے۔ پے ری قلیس لڑائی کے انتقام تک زندہ نہیں رہا کہ جس تباہی کا وہ باعث ہوا تھا اسے خود اپنی آنکھ سے بھی دیکھتا۔ اُن دنوں اتفاقاً اتھینیہ میں ایک ہیبتناک طاعون پیدا ہوا اور یہ حالت ہو گئی کہ مکانات ہی نہیں سڑکیں اور بُت خانے تک لاشوں سے پٹے پڑے تھے۔ اسی طاعون میں پیری قلیس کا سارا خاندان ختم ہو گیا اور جب گھر میں اور کوئی نہ رہا تو خود مبتلا ہوا اور معمول سے زیادہ تکلیفیں برداشت کر کے نذرِ اجل ہو گیا۔ مرنے سے چند روز بیشتر اس کے چند احباب اس کے بسترِ مرگ کے گرد جمع ہوئے اور اس کے کارنامے بیان کرنے لگے۔ وہ بتا رہے تھے کہ اسے کیسی کیسی فتحیں حاصل ہوئیں اور اس کی ذات سے اتھینیہ والوں کو کیا کیا فائدے پہنچے۔ اثنائے کلام میں اُنھوں نے کہا "آپ نے اتھینیہ کو اتنی اور ایسی عمارتوں سے آراستہ کر دیا کہ کہاوت ہو گئی ہے۔ اس شہر کو آپ نے اینٹوں سے بنا ہوا پایا

تھا اور سنگ مرمر کا بنا ہوا چھوڑا۔" پیری قلیس نے اس کا جواب دینا چاہا۔ بڑی دقت سے کمزوری کو دبا کے اپنے میں جواب دینے کی قوت پیدا کی۔ اور کہا "جس چیز کو میں اپنی سب سے بڑی اقبال مندی سمجھتا ہوں اُسے تم بھول ہی گئے؟ میرا سب سے بڑا یہ کام ہے کہ آج تک اتینیہ کا کوئی رہنے والا میرے سبب سے غم و اندوہ میں مبتلا نہیں ہوا۔" اس سے اس کا مطلب یہ تھا کہ اقتدارات حاصل کرنے کے تمام جھگڑوں میں میرا طرز عمل ہمیشہ یہ رہا کہ اپنے حریفوں کی بھی جان خطرے میں نہ پڑنے دوں۔

اُس کے بعد اتینیہ میں اس کی سی قابلیت کا کوئی شخص نہیں موجود تھا کہ اس کا جانشین ہوتا نوجوان آل سی بی آڈیس جو اس کا بیش دست تھا۔ محنت و کارگزاری کے لحاظ سے اُس سے کم نہ تھا مگر اس کے ساتھ اُس میں بڑھ بڑھ کے باتیں بنانے اور گرم جوشی و خودسری کا مادہ اس قدر بڑھا ہوا تھا کہ لوگوں میں اُسے نہ ویسا رسوخ نصیب ہو سکتا تھا اور نہ اس کا اس قدر اعتبار قائم ہو سکتا تھا۔ آل سی بیاڈیس کا باپ اسے کم سن چھوڑ کے مر گیا تھا اور اس کے لئے بہت بڑی دولت و ثروت چھوڑ گیا تھا جس کی وجہ سے اس کے گرد ہمیشہ خوشامدیوں کا مجمع رہا کرتا۔ اور ان کی درست و بجا سے اس کے شریفانہ اخلاق بہت کچھ بگڑ گئے تھے۔ وہ نیکی کو پسند کرتا تھا۔ بعض اوقات دیکھیے تو اپنے عہد کے زبردست فلسفی سقراط کی شاگردی کا دم بھرنے لگتا۔ اور اس کا پُرجوش پیرو بن جاتا۔ مگر اس کے ساتھ ہی اس میں ایسی عیش پرستی اور راحت طلبی موجود تھی کہ باوجود سقراط کی شاگردی کا دم بھرنے کے اکثر اتینیہ کا ایک نہایت ہی نازک مزاج نفس پرست نوجوان بن جاتا۔ اس کی فضول گوئیاں تمام لوگوں میں مشہور اور عالم آشکارا ہو رہی تھیں۔ شکل و صورت اور وضع و قطع کے لحاظ سے نہایت ہی خوشرو اور خوش وضع تھا۔ اس کا لباس تمام اہل شہر سے زیادہ قیمتی اور پُرتکلف ہوتا۔ اس کے اسلحہ لشکر میں بڑی قدر سے دیکھے اور نہایت قیمتی سمجھے جاتے۔ اُس کے خود پر سونے کا ملمع چڑھا ہوتا اور اس کی ڈھال طلائی کام اور ہاتھی دانت کی پچیکاری سے آراستہ ہوتی۔ باوجود ان سب باتوں کے اس کی

بے عقلی کی پالیسی نے گھر کے اندر ہی اُس کے بہت سے دشمن کھڑے کر دیے۔

مذکورہ بالا لڑائی میں جو سب سے بڑی کارگزاری اثینیہ والوں نے دکھائی وہ مقام سی راقوسہ پر تھی۔ یہ جزیرہ صقلیہ (سسلی) کا ایک مقام تھا جو دریا والوں کے جا بسنے سے آباد ہوا تھا۔ اس مہم پر جو فوج بھیجی گئی وہ تین افسروں کے زیر کمان تھی۔ ایک تو یہی آل سی بیاڈیس۔ دوسرا نی قی آس اور تیسرا ایک اور سردار جسے کچھ زیادہ نمود نہیں حاصل تھی۔ اٹی کا کو جو سڑک گئی تھی اس کے کنارے کنارے میلوں کی جگہ پر ہرمس اعظم کی مورتیں نصب ہوتی چلی گئی تھیں۔ آل سی بیاڈیس کے کوچ سے عین پیشتر ایک صبح کو یہ تماشا نظر آیا کہ کسی نے اُن سب مورتوں کو بگاڑ دیا اور ان کی حیثیت خراب کر دی۔ بادی النظر میں یہ کسی بدمست اوباش کا کام تھا۔ اور یہ خیال کرنے کی کوئی وجہ نہ ہو سکتی تھی کہ اس میں آل سی بیاڈیس کو بھی کچھ دخل ہے۔ لیکن جب وہ سی راقوسہ کے ارادے سے جہازوں کا لنگر اُٹھا چکا تو اُس کے دشمنوں نے عوام کو یقین دلا دیا کہ اس دینی بے ادبی اور مذہبی گستاخی کا بانی مبانی یہ آل سی بیاڈیس ہی ہے۔ اس خبر سے لوگ برانگیختہ اور برافروختہ ہو ہی رہے تھے کہ یہ خبر بھی اڑا دی گئی کہ وہ سلطنت اثینیہ کے خلاف سازش کر رہا تھا۔

یہ الزام اگرچہ بالکل بے بنیاد نہ تھا۔ مگر اس کے خلاف شورش کرنے کا یہ وقت نہ تھا لیکن اثینیہ والوں کے دلوں میں اس کے خلاف اس قدر غصہ بھڑک اُٹھا تھا کہ اس کا گھر بار لوٹ لیا اور مندروں میں پجاریوں کو بلا کے کہا کہ اُس پر لعنت بھیجیں۔ تمام راہبہ عورتیں تو فوراً اس کارروائی کے لئے آمادہ ہو گئیں مگر ایک نے تامل کیا اور کہا "میرا کام دعا دینا ہے گالیاں دینا نہیں"۔ ان بے اعتدالیوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ آل سی بیاڈیس کو مجبوراً صقلیہ میں یونانی فوج کی افسری سے دستبردار ہونا پڑا۔ حالانکہ یہ وقت تھا جب کہ معرکہ آرائی اور لڑائی میں وہ نہایت ہی ممتاز ثابت ہو رہا تھا۔ اپنی افسری کا چارج دیتے ہی وہ صقلیہ سے روانہ ہو کے اسپارٹا میں چلا گیا اور اپنے وطن کے دشمنوں سے دوستی پیدا کر لی۔

آل سی بیاڈیس کے چلے جانے کے بعد صقلیہ میں لشکر اثینیہ کا سپہ سالار نی قیاس تھا۔ اس کی کارروائیاں نامناسب پڑیں اور اہلِ اثینیہ کے سوا ناکامی و نامرادی اور مصیبتوں کے کچھ نصیب نہیں ہوا۔ اور آخری انجام یہ ہوا کہ اہلِ اثینیہ کو بیڑے کو ایک بڑی بھاری بحری لڑائی میں اسپارٹا والوں کے بیڑے نے پوری شکست دے کے کلیتہً تباہ کر دیا۔ اور یہی واقعہ ان کی تباہی و بربادی کا باعث ہوا۔ ان کی جو فوج خشکی میں اُتر کے لڑ رہی تھی اس کے پاس واپس وطن آنے کے ذرائع باقی نہیں رہے اور تقریباً سب بے کار ہاتھ پاؤں مارنے کے بعد قید کر دیے گئے۔ نی قیاس قتل کیا گیا۔ اور باقی ماندہ اسیروں کو قید خانے میں ڈال دینے کے بعد اُن کی طرف سے ایسی غفلت کی گئی کہ وہ غریب بھی قید خانہ میں نذرِ اجل ہوئے۔ چند اہلِ اثینیہ جو بھاگ نکلے تھے اِدھر اُدھر ٹکراتے پھرے مگر بے کسی اور فاقہ زدگی میں ایڑیاں رگڑ رگڑ کے مر رہے۔ اور کہتے ہیں کہ اُن میں سے چند کو یوری پی ڈیس شاعر کی دُکھ بھری ہوئی جگر خراش نظموں نے موت سے بچا لیا۔ اس لئے کہ جزیرۂ صقلیہ کے یونانی اُس کی نظموں کو پڑھ کے ایسے خوش ہوتے تھے کہ جو کوئی اس کے ڈراما کا کوئی حصہ انھیں سُنا دیتا اُسے خوش ہو کے کھانا اور پناہ دے دیا کرتے۔

اب ایرانیوں کو نظر آیا کہ اہلِ یونان میں پھوٹ ڈالنے سے انھیں کامیابی کا پورا موقع حاصل ہو جائے گا۔ لہٰذا انھوں نے کمزور جماعت کی مدد کی۔ تاکہ غالب گروہ کا جوش اور بڑھے اور اسپارٹا والوں کو اس میں شرم نہ آئی کہ دارائے ایران نوتھوس کے دوسرے بیٹے سائی رس سے جو ان دنوں لیڈیا کا عامل دستر پ تھا انھوں نے رشوت کے طریقے سے روپیہ لے لیا اور اس امداد سے انھیں اثینیہ والوں پر کامیابی کے دو ایک موقع حاصل ہو گئے۔ اور اسی کی بدولت اہلِ اثینیہ کو مجبوراً آل سی بیاڈیس کو واپس بلانا پڑا۔ جسے انھوں نے نہایت تعظیم و تکریم سے ہاتھوں ہاتھ لیا۔ اُس کے آجانے سے چند روز کے لئے اہلِ اثینیہ کا ستارہ چمک گیا۔ کئی میدانوں میں وہ مردِ میدان ثابت ہوا اور انھوں نے فتح و نصرت کے پھریرے

اُڑا دیے لیکن آل سی بیاڈیس پر اثینیہ والوں کو جو بے اعتباری تھی گئی نہ تھی خالی دب گئی تھی۔ دو ایک کامیابیاں حاصل ہوتے ہی وہ ناراضی پھر اُبھری۔ چنانچہ وہ پھر اثینیہ سے نکالا گیا۔ اب کی جو وہ گیا تو بجائے کہیں اور جانے کے چند بہادر اور مسلح ہمراہیوں کے ساتھ ایک کوہستانی گڑھی میں جا کے بیٹھ رہا جو کہ تھریس آکے علاقہ چھے رھونی سوس میں واقع تھی۔ اور یہیں سے بیٹھ کے اُس نے اپنے وطن اور اہلِ وطن کی تباہی کا تماشہ دیکھا۔

اثینیہ والے بحری قوت میں اپنے حریفوں سے اب تک بڑھے ہوئے تھے۔ اور ان کے ۱۸۰ جہازوں کے بیڑے نے اسپارٹا والوں کے بیڑے پر جو امیر البحر لی سان ڈر کے زیر حکومت تھا ایسا شدید حملہ کیا کہ اسپارٹا کے جہاز مقابلہ کی تاب نہ لا سکے بے اختیار بھاگے۔ اور اثینیہ کے جہاز ہے لس پانٹ (آبنائے ڈار ڈینیلز) تک بھگاتے لیے چلے گئے۔ وہاں پہونچتے ہی اسپارٹا والوں نے اپنے جہاز دریائے آے گوس پڈاموس (بکریوں والی ندی) کے دہانے کے اندر کر لیے جو کہ ایک چھوٹی سی ندی تھی۔ اہل اثینیہ جب ان کا تعاقب کرتے ہوئے یہاں پہونچے تو نظر آیا کہ پانی پایاب ہے اور ہمارے بڑے بڑے جہاز اسپارٹا والوں کے جہازوں تک نہیں پہونچ سکتے۔ مجبوراً اپنے جہازوں کو کچھ دور پیچھے ہٹا لے گئے اور رسد لانے کی ضرورت سے جہازوں کو چھوڑ چھوڑ کے آس پاس کے مقاموں میں منتشر ہو گئے۔ برابر پانچ دن تک یہی ہوتا رہا کہ اثینیہ والے صبح کے وقت حریفوں کو مقابلہ پر بلاتے اور تیسرے پہر کو جہازوں کو خالی کر کے خشکی پر چلے جاتے۔ آل سی بیاڈیس نے اپنی قلعہ کوہ کی گڑھی سے ہموطنوں کی اس اندیشہ ناک غلطی کو دیکھا کہ جہازوں کو غیر محفوظ چھوڑ کر چلے جاتے ہیں نہ رہا گیا۔ اُتر کے نیچے آیا اور انھیں اس غلطی پر متنبہ کیا جس کا جواب اسے اثینیہ کے جنرلوں سے یہ ملا کہ "یہ یاد رہے کہ اب تم ہمارے سردار نہیں ہو" آخر جب اس نے دیکھا کہ وہ کسی طرح سمجھتے ہی نہیں تو مایوس ہو کے اپنی گڑھی میں واپس چلا گیا اور انھیں آنکھ

قسمت پر چھوڑ دیا۔

اہلِ اثینیہ کو اپنی غفلت و ناشکری کی سزا بہت ہی جلد ملی۔ چھٹے دن جیسے ہی وہ جہازوں کو چھوڑ کے گئے۔ لی سان ڈر اپنے پورے بیڑے کو لے کے ایک بلائے ناگہاں کی طرح اُن کے جہازوں پر آپڑا۔ اثینیہ کے صرف آٹھ جہازوں پر آدمی تھے باقی سب خالی پڑے تھے۔ ایک افسر ان آٹھوں جہازوں کو لے کے جزیرۂ قبرس (سائی پرس) کی طرف بھاگ گیا۔ جہاں پہونچ کے وہ خود تو وہیں ٹھہر گیا مگر ایک جہاز کو واپس بھیجا کہ اہل اثینیہ کے جہازوں کی خبر لائے کیوں کہ خود اُسے اس کی جرأت نہ ہوتی تھی کہ ہم وطنوں کو جا کے اپنی صورت دکھائے۔ اس جہاز کے لوگوں نے جاکر دیکھا تو معلوم ہوا کہ اثینیہ کے سارے جہاز اہل اسپارٹا کے قبضہ میں ہیں۔ اُن کے سپاہی جو آس پاس جزیرے میں پھیلے ہوئے تھے دشمنوں کے ہاتھوں میں اسیر ہو گئے اور بڑی ظالمانہ سنگدلی سے قتل کئے گئے۔ لی سانڈر امیرالبحر اسپارٹا نے اس خونریزی میں یہ نئی بدعت ایجاد کی کہ اثینیہ والوں کے امیرالبحر کو خود اپنے ہاتھ سے قتل کیا۔

اس شکست سے اثینیہ والوں کی قوت اس قدر ٹوٹ گئی کہ اہل اسپارٹا نے محاصرہ کر کے اثینیہ کو بھی فتح کر لیا۔ اور اس تاریخی قدیم شہر کی عظمت و وقعت خاک میں مل گئی۔ چند ہی روز میں اسپارٹا والوں نے قبضہ کرنے کے بعد اثینیہ کی شہر پناہ مسمار کر دی۔ جو تھوڑے سے جہاز اثینیہ کے قبضہ میں باقی رہ گئے تھے اُن میں آگ لگا دی۔ تِی رے اوس نے جو اثینیہ کی قلعہ بندی کی تھی اُسے بھی منہدم کر دیا اور پُرانا طریقہ حکمرانی بھی منسوخ ہو گیا۔ آرخونوں (قاضیوں) کے بجائے اب اسپارٹا والوں نے یہاں ۳۰ قاضیوں کی ایک کونسل قائم کی جن لوگوں کو برگشتہ بخت اہل اثینیہ "۳۰ جابروں" کے لقب سے یاد کیا کرتے تھے یہ لوگ ایسے بے رحم اور سنگدل تھے کہ جتنی خونریزی ہے لے پڈن نے بھی۔ ان لڑائیوں کے باعث سے اثینیہ میں ۲۷ سال کے اندر نہ ہوئی تھی۔ اتنی آٹھ مہینہ کے اندر ہو گئی۔

# فصل دوم

## سقراط اور فلسفۂ یونان ۹۷۳ سنہ قبل محمدؐ

ان ۳۰ جابروں ہی کے عہد میں آل سی بیاڈیس فری جیا میں مار ڈالا گیا اور خیال کیا جاتا ہے کہ وہ انھیں جابروں کی سازش سے قتل ہوا۔ قاتلوں نے اُس کے گھر میں آگ لگا دی، اور چونکہ کسی کو اس کی تلوار کی زد میں آنے کی جرأت نہ ہوتی تھی اس لئے اس پر چاروں طرف برچھیوں کا ایک مینھ برسا کے اسے مغلوب کیا۔ اور یوں کمزور کر کے اس کی ضائع شدہ خدمات ملکی اُس کی شکستہ اُمیدوں اور اس کی فکرمندانہ زندگی سب کا خاتمہ کر دیا۔ ان ۳۰ جابروں کے ہاتھ سے اثینیہ کے بہت سے شریف ترین روسا و عقلا جلاوطن کئے گئے جو باقی رہے وہ بھی کسی طرح اس ظالمانہ حکومت کو نہ برداشت کر سکے اور خود ہی وطن چھوڑ کے چلے گئے۔ ان وطن پرست جلاوطنوں کا غریب الوطنی میں دل نہ لگا۔ سب نے غربت ہی میں اتفاق کیا۔ اور ہتھیار لے کے اُٹھ کھڑے ہوئے اور آخر لڑ بھڑ کے بزور شمشیر اثینیہ میں داخل ہوئے ظالموں کو نکال باہر کیا اور اثینیہ میں پھر وہی سولن کا قانون حکمرانی جاری ہو گیا۔

وطن پرستی ہی نے اب ان لوگوں میں اس بات کا شوق پیدا کیا کہ پُرانے خیالات پُرانی باتوں اور پُرانے اوضاع و اطوار کو پھر زندہ کریں اور اُن طریقوں کو از سرِ نو جاری کریں جن کے مطابق اُن کے نامور بزرگوں کی تعلیم و تربیت ہوئی تھی۔ یہ شوق زیادہ تر اس تمنا پر مبنی تھا کہ اپنی کھوئی ہوئی عظمت اور اپنے گذشتہ جاہ و جلال کو پھر حاصل کریں اور قوم میں وہ جوش پھر پیدا کر دیں جو زمانۂ سلف میں نظر آتا تھا۔ مگر یہ اُن کی غلطی تھی۔ کیونکہ اعادۂ معدوم محال ہے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اُن کی یہ آرزو رسم پرستی بن گئی۔ اور جو کوئی شخص اُن کے خیال میں کوئی نئی بات کہتا یا یہ سمجھتے کہ وہ انھیں کسی نئی تہذیب کی جانب

متوجہ کرنا چاہتا ہے۔ اس کے دشمن ہو جاتے۔

بدقسمتی سے اسی عہد میں سقراط پیدا ہوا۔ جو بُت پرستوں میں ایک موحّد اور ان کا بت ڈرا فلسفی تھا۔ گو وہ بُت پرستوں ہی کے زمرے میں تھا۔ مگر اُسے بُت پرست کہنا اُس کی توہین ہے۔ اُس کی پاک اور سچی زندگی سے ایک نورانیت نمایاں ہوتی اور معلوم ہوتا ہے کہ رمز توحید اس پر منکشف ہو گیا تھا۔ اسے اس عقیدے کا یقین ہو گیا تھا کہ صرف ایک خدائے برتر ہے جو سب کا حاکم اور خالق ہے نیکی کو وہ پسند کرتا ہے اور بُرائی کو ناپسند۔ نیک لوگوں کا وہ حامی ہے۔ اور انھیں نیکی کا وہ صلہ دیتا ہے۔ اس میں نہ تثلیث تھی اور نہ صنم پرستی۔ خداوند جل وعلانے اپنے کلام پاک قرآن مجید میں فرمایا ہے کہ "کوئی اُمت نہیں جس میں ہم نے ہادی و پیغمبر نہ پیدا کئے ہوں"۔ اس وعدۂ قرآنی کے مطابق کوئی تعجب نہیں اگر سقراط بُت پرستان یونان کا پیغمبر برحق ہو کیونکہ اُس کے عقائد ہی نہیں اُس کے کارناموں سے بھی شانِ پیمبری نمودار ہوتی ہے۔ تاریخ میں اُس کی بعض اعتقادی لغزشیں بھی بتائی گئی ہیں۔ مگر ممکن ہے وہ غلط اتہامات ہوں۔ اور صحیح بھی ہوں تو اُن کی بنا پر ہمارے دل سے اسکی عظمت کا نقش نہیں مٹ سکتا۔ اُس کا قول بتایا جاتا ہے کہ "انسان کی عمر اس کیلئے کافی نہیں ہے کہ خود اپنی فطرت کے راز در وجود باری تعالیٰ کے مسئلہ پر غور یا ان خیالات کی طرف توجہ کرے"۔ اسی اُصول کے مطابق وہ بجائے اس کے کہ کُنہ باری تعالیٰ کی جستجو میں منہمک ہو اُس نور وحدت کی شعاعوں سے مستقل طور پر نفع اُٹھانے میں مصروف رہا۔ ہر حالت میں وہ نیکی کے اُصول کا پابند رہا۔ بُت پرستوں کے معبدوں اور یونانیوں کے عام مجمعوں میں وہ روز جاکے انھیں توحید و اخلاق حسنہ کی تعلیم دیتا اور اسی کوشش میں مصروف رہتا کہ ہم وطنوں کے دلوں کو پاکیزہ بنا کے رمز وحدت سے منور کر دے۔

وطن کی حمایت میں وہ بڑی بہادری، جانبازی اور نام آوری سے لڑ چکا تھا۔ اور اپنے شاگرد وآل سی بیاڈلیس کی جان ایک مرتبہ اس دلیری سے بچائی تھی کہ وہ زخمی ہو کے

گر پڑا اور یہ دشمنوں کے نرغہ میں گھس کے کمال تہور و شجاعت سے اُسے اُٹھا لایا، لیکن بدقسمتی سے ۳۰ جابروں میں سے بھی ایک شخص اُس کے پند و نصائح سن کے اس کا شاگرد اور معتقد ہو گیا تھا جس کی وجہ سے بے وقوف اہلِ اثینیہ میں یہ خیال پیدا ہوا کہ معلوم ہوتا ہے سقراط اس جور و تشدد کو پسند کرتا ہے جو ان جابروں کے ہاتھوں ہم پر ہو رہا ہے اسی بنیاد پر اثینیہ والوں میں اُس کی طرف سے ناراضی پیدا ہوئی۔ چنانچہ اس عہد کے بامذاق شاعر آرسٹوفانیس نے اپنے ایک مسخرہ پن کے ناٹک میں اس کا بڑا مضحکہ اُڑایا۔ جس میں سقراط اس حال میں دکھایا گیا ہے کہ چھ نوخیز لڑکوں کو بہکا رہا ہے کہ خبردار اپنے باپ کا کہنا نہ ماننا۔

مشرکین کا یہ خیال جو قرآن پاک میں بتایا گیا ہے کہ " اِنَّا وَجَدْنَا عَلَیْہِ آبَاءَنَا " (ہم نے اپنے باپ دادا کو یہی کرتے دیکھا) ہمیشہ پیغمبروں اور ہادیوں کی تعلیم کا مزاحم ہوا کیا ہے۔ اور اس ڈراما سے صاف ظاہر ہے کہ یہی خیال سقراط کی کامیابی کا بھی سدِ راہ ہوا چنانچہ یہی الزام عائد کر کے اس پر مقدمہ دائر کر دیا گیا۔ اور عدالت نے بھی تسلیم کر کے وہ نوجوانوں کو غارت کرتا اور ایک نیا طریقہ عبادت بتاتا ہے اُسے سزائے موت دے دی۔

جو زمانہ دورانِ مقدمہ اور فیصلہ کے بعد اس کی تعمیل ہونے میں گزرا اس میں وہ نہایت اطمینان و بے پروائی کے ساتھ شاگردوں کو نصیحتیں کرنے اور اپنی موت کے صدمہ پر انھیں تسلی و تشفی دینے میں مصروف رہا۔ اتفاقاً شاگردوں میں سے ایک ضبط نہ کر سکا بے اختیار رو اُٹھا اور کہا: " افسوس آپ بے گناہ مارے جاتے ہیں "۔ اس پر اس نے نہایت ہی استقلال سے کہا: " تو کیا تم یہ چاہتے ہو کہ میں گنہگار مارا جاؤں "۔ سقراط کے دوستوں نے اس بات کا پورا بندوبست کر لیا تھا کہ اسے حراست سے نکال کے کہیں باہر بھگا لے جائیں حتیٰ کہ داروغہ قید خانہ تک اس کی بے گناہی کے خیال سے چھوڑ دینے پر راضی تھا۔ مگر خود سقراط نے قطعاً انکار کیا اور کہا "میں یہ نہیں چاہتا کہ ناجائز طور پر اپنی جان بچا کے ملکی قانون اور حکومت کے

فیصلہ کو توڑوں"۔ اس کے بعد مُسکرا کے پوچھا۔ "اچھا یہ بتاؤ۔ علاقہ اٹی کا کے باہر کوئی ایسی جگہ بھی ہے جہاں لوگ مرتے نہ ہوں"۔ اس کے قتل کی گھڑی جو جو نزدیک ہوتی جاتی تھی۔ اُسکی باتوں اور اس کے اقوال و افعال سے زیادہ ظاہر ہوتا جاتا تھا کہ اس دنیوی زندگی کے بعد اُسے ایک دوسری اُخروی زندگی کا یقین ہے۔ اُس نے کہا "سقراط کا مرنا صرف ظاہر میں نظر آتا ہے ورنہ خوب جان رکھو کہ سقراط جان سے ہرگز نہ مرے گا اور بار بار اپنے شاگردوں کو یقین دلاتا تھا کہ "روح اپنے بُرے یا بھلے اعمال کے سوا اور کسی چیز کو ساتھ نہ لے جائے گی وہاں جا کے یا تو مسرت حاصل ہوگی اور ابدی اطمینان نصیب ہوگا اور یا عذاب الٰہی میں مبتلا ہو جائے گی"۔

ہم لوک نام ایک شخص اس کے قتل پر مامور ہوا تھا۔ اور چونکہ ان دنوں وہاں سرکاری مُجرم جام زہر پلا کے قتل کئے جاتے تھے۔ لہذا جیسے ہی ہم لوک مذکور نے جام زہر لا کے اسکے سامنے پیش کیا۔ اُس نے نہایت ہی استقلال و خاطر جمعی کے ساتھ جام اس کے ہاتھ سے لے لیا۔ کمال استقلال سے منہ لگا کے پی گیا۔ اور بچھونے پر لیٹ کے نہایت ہی فارغ البالی کے ساتھ جان دے دی۔ اور جیسے ہی اس کی روح نے جسم سے مفارقت کی اس کی نسبت جتنے شُبہے تھے سب جاتے رہے۔ اور اس کا نام ساری دُنیا میں نیک نامی اور بے میرانہ ایثار نفس کے ساتھ مشہور ہو گیا۔

افلاطون جس کے بہت سے تصانیف اس وقت موجود ہیں۔ اس کا شاگرد ایک بہت بڑی حد تک اُس کا پیرو اور اُس کے اُصول کا عامل تھا مگر کمال علمی میں وہ سقراط کے درجہ کو ہرگز نہ پہونچ سکا۔

اس موقع پر مناسب ہوگا کہ یونانیوں میں نظام فلسفہ کے جو اُصول مروّج تھے اُن کو بھی بیان کر دیا جائے۔ سب سے پہلے فیثا غورس کا فلسفہ تھا جو حضرت سرور کائنات صلعم سے تقریباً ۱۱۷۱ سال پیشتر تھا۔ اس کے صحیح حالات پردۂ اخفا میں آگئے ہیں۔ لہذا ان سے

موجودہ دُنیا بہت ہی کم واقف ہے۔ اُس کے عقائد کا سب سے زیادہ قابلِ لحاظ مسئلہ یہ تھا کہ مرنے کے بعد روح فنا نہیں ہوتی بلکہ مختلف جانوروں کے جسموں میں باری باری سے جاتی اور زندہ رہتی ہے جسے عربی میں تناسخ اور ہندوستان میں آواگون کہتے ہیں۔ یہ مسئلہ آریہ قوم کا پرانا عقیدہ تھا اور غالباً فیثا غورث نے اُسے ہندوستانیوں یا زرتشتیوں سے سیکھا جو بڑے وثوق کے ساتھ تناسخ کا یقین رکھتے تھے۔ فیثا غورث نے جو اسلوب زندگی انسان کے لئے لازمی قرار دیا یہ تھا کہ خود اپنے اوپر قابو رکھے اور راست بازی و حق پژوہی کی زندگی بسر کرے۔ یہی اُصول تھا جس نے بہت اعلیٰ درجے کے یونانیوں کو شریفانہ کاموں پر آمادہ کیا

زمانہ مابعد میں اسٹوِاک فلسفہ کے پیرو پیدا ہوئے۔ یونانی زبان میں مکان کی دہلیز کو "اسٹو" کہتے ہیں۔ یہ لوگ چونکہ عام عمارتوں کی دہلیزوں پر کھڑے ہو کے اپنے خیالات و عقائد کی تعلیم دیا کرتے تھے۔ لہٰذا اسٹوِاک کے لقب سے مشہور ہوئے۔ ان کی تعلیم یہ تھی کہ زندگی کی بُرائیوں اور تکلیفوں کا مطلقاً خیال نہ کرنا چاہیئے۔ کیونکہ وہ ایسی چیزیں ہیں جن کا خاتمہ بہت جلد ہو جائے گا۔ اس کے برعکس اپی کیورس کے شاگردوں نے یہ خیال قائم کیا تھا کہ انسان کے اعمال سے دیوتاؤں کو کوئی علاقہ نہیں اور چونکہ زندگی تھوڑی ہے۔ لہٰذا جہاں تک بنے اس سے لطف اُٹھا لینا چاہیئے۔ اس تعلیم کا نتیجہ یہ تھا کہ جن لوگوں کے نفس طرح طرح کی ذلیل اور بے شرمی کی خواہشوں سے بھرے ہوتے وہ اپنی مسرتوں کو ذلیل ترین عشرت پرستیوں سے حاصل کرتے اور جن کے نفوس پاکیزہ ہوتے وہ اعلیٰ درجہ کی مسرتوں سے اپنے دل خوش کرتے۔ ان اپی کیورین لوگوں کا شعار یہ ہو سکتا تھا کہ "ایک گلاب کا پھول قبل اس کے کہ مرجھائے ہمیں ہار بنا کے اس سے لطف اٹھا لینا چاہیئے"! اہلِ اتھینیہ کو اپنے شہر کے زوال کے زمانے میں فلسفیوں کے ان مختلف مذہبوں اور عقیدوں سے بڑی ہی دلچسپی تھی۔ ان نزاعوں اور ان خیالات کو سن کے وہ

بہت خوش ہوتے۔ کیونکہ انھیں اس بات میں خاص لطف آتا تھا کہ ہر روز کوئی نئی بات دیکھنے یا سننے میں آئے۔

# فصلِ سوم

## دس ہزار آدمیوں کی واپسی (سنہ ۹۷۲ قبل محمدؐ سے سنہ ۹۷۱ قبل محمدؐ تک)

کیخسرو کا بیٹا ارتاز کشینز لانجی مانوس یعنی لمبے بازوؤں والا جو ایران میں آردشیر دراز دست کہلاتا تھا سنہ ۹۹۶ قبل محمدؐ میں مرگیا اور اس کا جانشین ڈاریوس نوتھوس ہوا جس نے اپنے دمِ واپسیں کے وقت دو بیٹے چھوڑے۔ ایک آردشیر منے مو۔ اور دوسرا سائی رس جو کہ سارڈیس کا والی وحکمران تھا۔

سائی رس گو عمر میں چھوٹا تھا مگر چونکہ باپ کی سریر آرائی کے زمانہ میں پیدا ہوا تھا۔ اس لئے اس کے خیال میں یہ بات گذری کہ مجھے اپنے بڑے بھائی کے مقابل تخت نشینی کا زیادہ حق حاصل ہے۔ لہٰذا باپ کے مرتے ہی اُس نے ارادہ کیا کہ تاج وتخت پر قبضہ کرلے۔ سارڈیس میں جتنی فوجیں فراہم ہوسکیں اُس نے جمع کیں اور یونان میں اسپارٹا کے فرماں روا کو لکھ بھیجا کہ میرے لئے یونانیوں کا ایک لشکر مرتب کرکے روانہ کرو جس کی کمک سے میں صوبہ پی سی ڈیا کو مغلوب کرنا چاہتا ہوں جو باغی ہوگیا ہے۔

اہلِ اسپارٹا نے یہ درخواست قبول کی اور تقریباً گیارہ ہزار یونانی اسپارٹا کے ایک سپہ سالار کلئے آرچوس کے زیرِ علم روانہ ہوکے سارڈیس میں آئے اور سائی رس کے لشکر میں مل گئے۔ اس سب لشکر کو لے کے وہ روانہ ہوا۔ شہر طرسوس میں پہونچ کے یونانیوں پر یہ راز کھلا کہ سائی رس کی غرض کسی باغی صوبہ پر فوج کشی کرنا نہیں ہے بلکہ تخت وتاج حاصل کرنے کے لئے خود اپنے بڑے بھائی سے لڑنا چاہتا ہے۔ یہ حال کھلتے ہی پہلے تو یونانیوں نے آگے بڑھنے سے انکار کیا۔ لیکن سائی رس نے انھیں اپنا ساتھ دینے پر مجبور کیا اور بغیر

اس سے کہ کسی دشمن سے سامنا کرنا پڑا ہو انھیں بہلا پھسلا کے دریائے فرات کے اُس پار
نکال لایا۔ اور شہر تو ناک سا میں جو تقریباً ۶۰ میل اور اس طرف تھا دونوں بھائیوں کے
لشکر ایک دوسرے کے سامنے صف آرا ہوئے کیونکہ اردشیر یہاں اپنے پورے جرار لشکر کے ساتھ
موجود تھا۔ لڑائی میں یونانی سپاہی اپنی عادت و وضع کے موافق بہت آسانی سے عیش پرست
دشمنوں پر غالب آ گئے۔ لیکن دونوں لشکر ہنوز مصروف کارزار تھے کہ خود سائی رس جوش شجاعت
سے بڑھ کے اپنے بھائی اردشیر کے مقابل ہوا۔ دونوں میں دست بدست لڑائی ہوئی، اور
سائی رس بڑے بھائی کے ہاتھ سے مارا گیا۔ یہ امر مشتبہ ہے کہ اسے خود اردشیر کی تلوار نے
ہلاک کیا یا کسی اور سپاہی کی۔ مگر اردشیر کی کوشش یہی تھی کہ اس ناموری کا سہرا اُسی کے سر
رہے۔ یہاں تک کہ اس کی فوج کے دو شخصوں کی زبان سے نکل گیا تھا کہ سائی رس کو ہم نے قتل
کیا ہے تو ان کی زبان بند کرنے کے لئے انھیں فوراً قتل کر ڈالا۔

سائی رس کی فوج اس کے مارے جانے کے بعد سراسیمہ و حیران تھی کہ اب ہم کیا
کریں۔ وطن سے دور ہیں اور دشمن کی قلمرو کے اندر مجبوراً اردشیر کے ساتھ صلح کی گفتگو چھڑی
اردشیر نے فریب کی راہ سے جواب دیا کہ مجھے تم لوگوں سے تو کوئی پرخاش نہیں مگر یونانیوں
کو میں ایک دوسرے راستہ سے گھر جانے دوں گا۔ اور یہ کہہ کے انھیں باتوں باتوں
میں کشتیوں کے ایک پل کے ذریعہ سے دریائے دجلہ کے بھی اس پار اُتار لیا اور یونانیوں
اور ان کے وطن کے درمیان ایک کی جگہ اب دو دریائے ذخار حائل ہو گئے۔ دریائے دجلہ
کے اُس پار اُترنے کے بعد یونانیوں پر کھلا کہ سائی رس کے ساتھ والے ایرانی اردشیر سے
مل گئے ہیں۔ اور اس کی سازش سے وہ سب فریب دے دے کے انھیں زیادہ ہلاکت
میں ڈالنا چاہتے ہیں۔ یہ معلوم ہوتے ہی وہ اپنی حفاظت کے لئے ہر وقت ہوشیار رہنے
لگے۔ اور ہر آفت ناگہانی کا مقابلہ کرنے کو مستعد اور تیار رہتے۔

اب سائی رس کی فوج دریائے زاب کے کنارے پڑی ہوئی تھی کہ کلی آرچوس اور

